بے چین کو چاند رات بھا جائے کیسے
روتی ہوئی رات گنگنائے کیسے
کھدبد کھدبد جو پک رہی ہو چھاتی میں
آنکھوں میں، نگوڑی نیند آئے کیسے

---------------

پھر دل کو مرے توڑ کر نکلے گی کراہ
پاپی تاروں میں ڈوب جائے گی نگاہ
جس کے ڈر سے لگے تھے ہنکھے دل میں
وہ کلموئی رات آگئی پھر سے، اللہ

-------------

کیا میں نے، ارے حرام خوری کی ہے؟
ڈاکا ڈالا ہے، سینہ زوری کی ہے؟
میں پوچھ رہا ہوں۔ دل دیا ہے اپنا
یا، میں نے کسی کے گھر چوری کی ہے؟

---------------

اللہ، میں اب شعر کہوں تو، کیوں کر
اتنی ہے گھٹن کہ زندگی ہے دوبھر
چلتا ہے مرا قلم تو اماں جانی
کہتی ہیں علی کی تیغ ٹوٹے تجھ پر

----------

ہر بات کو میری ناروا کہتی ہیں
مجھ کو چڑ بانک " برملا کہتی ہیں

اماں ہی پر یہ بات نہیں موقوف
باجی بھی، اکیلے میں برا کہتی ہیں

------------

مانو، ہاں، میری بے گناہی اماں
کس سے دلواؤں میں گواہی اماں
کیا پوچھتی ہو"ارے یہ آنسو کیسے"
ائی تھی مجھے ابھی جمائی اماں

------------

رم جھم ،رم جھم سی ہو رہی ہے ہلکان
پاپی برکھا اڑا رہی ہے اوسان
باجی اس بولتی گھٹا میں باجی
للہ، الہٹوں کی نہ کڑکاؤ کمان

---------

سنتی ہوں میں ہر آن نئ صلواتیں
گونگے دن ہیں تو مرے اندھی راتیں
اماں کہتی ہیں۔ جوش صاحب کے حضور
کرنے لگتی ہیں، تیری آنکھیں باتیں

---------

اللہ رے آنسو، ہوئے پھوٹے بھاری
کس نے چھاتی پر، اف چلا دی آری
پروا میں، ارے یہ نام کس کا سنکا
کس نے کلیجے پہ کٹاری ماری؟

www.pdfbooksfree.pk

بس ختم ہوئی مجھ بد بخت کی داستان ۔صد حیف کہ یہ تیسرا ایڈیشن بھی محبت کی داستان ہی پر ختم ہورہا ہے۔ یہ دور تو ان باتوں کا نہیں تھا۔پھر بھی کیا کیا جائے ۔کس کی مجال ہے کہ جبر قدرت کا مقابلہ کر سکے۔

اگر خدا نخواستہ ،کچھ اور جیا تو مزید حالات سناؤں گا۔ورنہ ہمیشہ کے واسطے خاموش ہو جاؤں گا۔۔اور میری ابدی خاموشی سے ہزاروں داستان برستی رہیں گی۔

جوش

۲۰۔۱۰۔۱۹۷۴ سہ پہر

اسلام آباد

اختتام_______________ The End

IqbalCyberLibrary.Net
All rights reserved
©2002-2006